

سلام گویم و صلوات با تو ہر نفسے
قبول کن بکرم ایں سلام و صلواتم
انوار الصّلوٰۃ و السّلام
علٰی
سیّدالانبیاء خیرالوریٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
امجد علی خان



بسم اللہ الرحمن الرحیم
ز رحمت تو نظر بر حال زارم یا رسول اللہ
غریبم بی نوایم خاکسارم یا رسول اللہ
یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم! میری خستہ حالی پر کرم کی نظر فرمائیں
کیونکہ میں غریب، بے سہارا اور خاک نشین ہوں
ز داغِ ہجر تو کے دلِ فگارم یا رسول اللہ
بہارِ صد چمن در سینہ دارم یا رسول اللہ
یا رسول اللہ آپ کی جدائی کے داغ سے میرا دل کیسا ریزہ ریزہ ہوا ہے
کہ سینکڑوں باغوں کی بہاروں کا خیال مرے دل میں لئے ہوئے ہے

# انتساب

میں اس کتاب کو امام الانبیاء خیر الوریٰ خَاتَمَ النَّبِیّٖینَ رسول مکرم

صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بارگاہِ اقدس میں ہدیۃً پیش کرتا ہوں

اور

اسے ان عشّاقِ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کے نام کرتا ہوں جن کی حیاتِ مستعار کا نصب العین

رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں ہدیہء صلوٰۃ وسلام

پیش کرنے کے سوا کچھ اور نہیں

﴾بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ﴿

اَللّٰھُمَّ اِنِّیۡ اَسۡتَغۡفِرُكَ لِكُلِّ ذَنۡبٍ یُّدَنِّسُ مَا طَھَّرۡتَہٗ وَ یَكۡشِفُ عَنِّیۡ مَا سَتَرۡتَہٗۤ اَوۡ یُقۡبِحُ مِنِّیۡ مَا زَیَّنۡتَہٗ ط

اے اللہ ! میں معافی مانگتا ہوں آپ سے ہر ایسے گناہ کی جو مَیلا کرتا ہے ہر اس چیز کو جسے آپ نے پاک کیا ہے اور پردہ ہٹا دیتا ہے۔ میری تمام برائیوں سے جس پر آپ نے پردہ کیا ہے۔ یا بدصورت بنا دیتا ہے۔ مجھ سے ہر اس چیز کو جسے آپ نے خوبصورت کیا۔ (یعنی بعض گناہوں کی نحوست انسان کے دل کو بصیرت کی روشنی سے محروم کردیتی ہے۔ جس سے انسان کو نیک اعمال بوجھ محسوس ہوتے ہیں۔ اللہ جل شانہٗ سے دعا ہے کہ ہر مسلمان کو اپنی حفظ وایمان میں رکھیں۔)

فَصَلِّ یَا رَبِّ وَسَلِّمۡ وَ بَارِكۡ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی آلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ اغۡفِرۡہُ لِیۡ یَا خَیۡرَ الۡغَافِرِیۡنَ .

پس آپ رحمت نازل فرمایئے اے میرے پروردگار اور سلامتی اور برکت نازل فرمایئے۔ ہمارے آقا حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر اور ہمارے آقا حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی آل پر اور میرے گناہ معاف فرمادیجئے۔ اے سب سے بہتر معاف کرنے والے

﴿بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ﴾

اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا

اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ رَبِّ الۡعٰلَمِیۡنَ ۞ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۞ مٰلِكِ یَوۡمِ الدِّیۡنِ ۞ اِیَّاكَ نَعۡبُدُ وَاِیَّاكَ نَسۡتَعِیۡنُ ۞ اِہۡدِنَا الصِّرَاطَ الۡمُسۡتَقِیۡمَ ۞ صِرَاطَ الَّذِیۡنَ اَنۡعَمۡتَ عَلَیۡہِمۡ ۵ۙ غَیۡرِ الۡمَغۡضُوۡبِ عَلَیۡہِمۡ وَلَا الضَّآلِّیۡنَ ۞

ترجمہ :- سب خوبیاں اللہ کو جو مالک سارے جہان والوں کا بہت مہربان رحمت والا۔ روز جزا کا مالک۔ ہم تیری ہی عبادت کرتے ہیں اور تجھ سے ہی مدد مانگتے ہیں۔ تو ہم کو سیدھے راستے پر چلا۔ راستہ ان کا جن پر تو نے احسان کیا۔ نہ ان کے جن پر غضب ہوا۔ اور نہ بھٹکے ہوؤں کا



# حرف دعا

یاارحم الرّاحمین ! جو اہل ایمان اس دار فانی سے کوچ فرما گئے آپ کے حکم کے مطابق، نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے وسیلہ جمیلہ سے ان کی نیکیاں قبول فرما۔ ان کی سہواً یا عمداً فکری و جسمانی لغزشوں کو معاف فرما اور ان کے ساتھ عفو و در گزر فرما۔ کیونکہ تیری رحمت تیرے غضب پر حاوی ہے۔ اور جو اہل ایمان زندہ ہیں۔ ان کے دلوں میں خشیّت الٰہی اور عشق رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو زندہ و جاوید فرما۔ انھیں ظاہری و باطنی آلائشوں اور بیماریوں سے محفوظ و مامون فرما۔ اور ان کے قلوب واذہان میں ایک دوسرے کے لئے ایثار و محبت کا جذبہ پیدا فرما۔ اس حیاتِ فانی میں انھیں نیک اعمال کو سرانجام دینے کی توفیق عطا فرما۔ اور ہم سب کا خاتمہ بالایمان فرما۔ آمین یا ربّ العالمین



﴿بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ﴾

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى آلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيۡتَ عَلٰى اِبۡرَاهِيۡمَ وَعَلٰى آلِ اِبۡرَاهِيۡمَ وَبَارِكۡ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى آلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكۡتَ عَلٰى اِبۡرَاهِيۡمَ وَ عَلٰى آلِ اِبۡرَاهِيۡمَ فِى الۡعَالَمِيۡنَ ، اِنَّكَ حَمِيۡدٌ مَّجِيۡدٌ، اَلسَّلَامُ عَلَيۡكَ اَيُّهَا النَّبِىُّ وَرَحۡمَةُ اللّٰهِ وَ بَرَكَاتُهٗ ۞

**ترجمہ** : اے اللہ ! درود نازل فرما سید نا محمد ﷺ اور آل سید نا محمد ﷺ پر جس طرح تو نے درود نازل فرمایا سید نا ابراھیم علیہ السلام پر اور آل سید نا ابراھیم علیہ السلام پر۔ اور برکت نازل فرما سید نا محمد ﷺ اور آل سید نا محمد ﷺ پر جس طرح تو نے سید نا ابراھیم علیہ السلام پر اور سید نا ابراھیم علیہ السلام کی اولاد پر. برکت نازل فرمائی سارے جہانوں میں بے شک تو تعریف کیا گیا ہے. بزرگ ہے۔ سلام ہو آپ ﷺ اے نبی ﷺ اور اللہ تعالیٰ کی رحمت اور اللہ تعالیٰ کی برکت آپ ﷺ پر نازل ہو .

# پیش لفظ

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ الۡمُتَفَرِّدِ بِالۡخَلۡقِ إِیۡجَاداً وَإِفۡنَاءً، وَالۡقَیُّوۡمِ عَلٰی خَلۡقِہٖ دَوَاماً وَبَقَاءً، وَأَشۡهَدُ أَنۡ لَّا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰہُ وَحۡدَہٗ لَا شَرِیۡكَ لَهٗ شَهَادَةً نَرۡجُوۡ بِهَا اهۡتِدَاءً، وَأَشۡهَدُ أَنَّ نَبِیَّنَا مُحَمَّداً عَبۡدُہٗ وَرَسُوۡلُهٗ الۡمُمَجَّدُ خُلُقاً وَاصۡطِفَاءً، وَالۡمُكَمَّلُ طُهۡرًا وَزَكَاءً، صَلَّی اللّٰہُ عَلَیۡهِ صَلَاةً تُوَفِّي حَقَّهٗ كِفَاءً، وَسَلَّمَ تَسۡلِیۡماً مَا تَعَاقَبَ الدَّهۡرُ صَبَاحاً وَمَسَاءً، وَعَلٰی آلِهِ السَّامِیۡنَ شَرَفاً وَصَفَاءً، وَصَحۡبِهِ الۡكِرَامِ حُبّاً وَوَلَاءً، وَمَنۡ تَبِعَهُمۡ بِإِحۡسَانٍ یَرۡجُوۡ فِي الۡجِنَانِ ارۡتِقَاءً، وَبِالۡأَبۡرَارِ الۡتِقَاءً.

ذکر کن، ذکر، تا ترا جان است

پاکی دل زذکرِ رحمان است

جب تک جان میں ایک زندگی باقی ہے بس ذکر کرتے رہو، کیوں کہ دل کی پاکی تو اللہ تعالی کے ذکر سے ہی وابستہ ہے!

آیہ کریمہ وَاذْكُرُوا اللهَ كَثِيرًا لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُونَ. (سورۃالانفال : 45)

اور اللہ تعالیٰ کا بہت زیادہ ذکر کرو تاکہ تم کامیاب ہوجاؤ، سے ثابت ہوتا ہے کہ کامیابی و کامرانی کا مدار ذکرِ الٰہی پر منحصر ہے۔

نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے عشق و محبت کرنا تقاضائے ایمان ہے۔ اور اس کا عملی اظہار کرنے کے لیےآپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بارگاہِ عالیہ میں درودوسلام کے گلہائے عقیدت و محبت پیش کرنا ہی ہوا کرتا ہے۔ عشّاقِ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اپنے دل و روح کو معطر کرنے کے لئے شمعِ رسالت کے ہر لمحہ گن گاتے ہیں۔ جناب افضل الانبیا اکرم المرسلین، رسول الثقلین ،سرور کائنات ،فخر موجودات، رحمۃ للعالمین حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت کا دعویٰ تو ہم سبھی کرتے ہیں لیکن کیا ہم اس دعویٰ عشق میں سچّے بھی ہیں۔ اپنے معمولاتِ لیل و نہار کا جائزہ تو لیجئے ، حقیقت کھل کر سامنے

آ جائے گی۔ تلخ سچائی تو یہ ہے کہ ہم ان پر صلوٰۃ و سلام پڑھنے میں بھی حد درجہ کنجوس واقع ہوئے ہیں۔اور ہمارا بیشتر وقت دنیاوی لعو و لعب کی چکا چوند رنگینیوں اور آسائشوں کے حصول میں گزرتا ہے۔ جبکہ حقیقت میں عشقِ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں مضطرب و بے قرار روحیں تو دنیا و مافیہا سے یوں بیگانہ وانجان ہوا کرتی ہیں۔

شیخ سعدی رحمۃ اللہ علیہ کیا خوب فرماتے ہیں۔

چنان بروئے تو آشفتہ ام بہ بوئے تو مست

کہ نیستم خبر از ھر کہ در دو عالم ہست

(میں تیرے رخ انور پر اس درجہ شیفتہ اور تیری بو سے اس درجہ مست ہوں کہ دین و دنیا میں کسی چیز کی خبر نہیں رکھتا۔)

سلام گویم و صلوات با تو ہر نفسے

قبول کن بکرم ایں سلام و صلواتم

(یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم! میں ہر سانس کے ساتھ اور ہر دم آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود و سلام پڑھتا ہوں۔اسے از راہِ لطف و کرم قبول فرما لیجئے۔)

آیئے !!!ہم بھی ان محبّان رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی پیروی کرتے ہوئے حُبّ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے اپنی روح وجان معطر کرلیں۔

دعا کا طلب گار

امجد علی خان

۳۱ دسمبر ۲۰۱۵ بروز جمعرات المبارک



# حدیث نبوی ﷺ (۱)

عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ : ( مَنْ صَلَّى عَلَيَّ وَاحِدَةً صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ عَشْرًا )

(رواہ مسلم فی الصلاۃ باب الصلاۃ علی النبی 616) ) ، والترمذی فی الصلاۃ (447) ، والنسائی فی السھو (1279) ، وابو داود فی الصلاۃ (1307) ، واحمد (8499) .

حضرت ابو ہریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا -جس نے مجھ پر ایک بار درود شریف پڑھا۔ اللہ تعالیٰ اس پر دس رحمتیں بھیجتا ہے۔



# حدیث نبوی ﷺ (۲)

عَنْ أَنَس بْنُ مَالِكٍ قَالَ : قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ : ( مَنْ صَلَّى عَلَيَّ صَلَاةً وَاحِدَةً صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ عَشْرَ صَلَوَاتٍ ، وَحُطَّتْ عَنْهُ عَشْرُ خَطِيْئَاتٍ ، وَرُفِعَتْ لَهُ عَشْرُ دَرَجَاتٍ ) وعند ابن حبان ((كتب الله له بها عشرَ حسناتٍ )

(نسائی شریف، رواہ ابن حبان وصححہ الألبانی فی صحیح الترغیب : 288/2)

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جس نے مجھ پر ایک بار درود شریف پڑھا۔ اللہ تعالیٰ اس پر دس رحمتیں بھیجتا ہے اور اس کے دس گناہ معاف کر دیتا ہے۔ اور اس کے دس درجات بلند کر دیتا ہے۔



# حدیث نبوی ﷺ (۳)

عَنْ عَامِرِ بْنِ رَبِيْعَةَ عَنْ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ : ( مَا مِنْ مُسْلِمٍ يُصَلِّيْ عَلَيَّ إِلَّا صَلَّتْ عَلَيْهِ الْمَلائِكَةُ مَا صَلَّى عَلَيَّ ، فَلْيُقِلَّ الْعَبْدُ مِنْ ذَلِكَ أَوْ لِيُكْثِرْ )

رواه ابن ماجه فى إقامة الصلاة باب الصلاة على النبى (897) ، وحسنه الالبانى .

حضرت عامر بن ربیعہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ میں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو خطبہ دیتے ہوئے دورانِ خُطبہ فرماتے سُنا ( بندہ جب تک مُجھ پر دُرُود شریف پڑھتا رہتا ہے اللہ تعالیٰ کے فرِشتے اس پر رحمتیں نازل کرتے رہتے ہیں۔ اب تمہاری مرضی ہے کہ تم مُجھ پر دُرُود شریف کم پڑھو یا زیادہ )



# حدیث نبوی ﷺ (۴)

عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: "مَنْ صَلَّىَ عَلَيَّ مَرَّةً وَّاحِدَةً صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ عَشْرَ مَرَّاتٍ وَمَنْ صَلَّى عَلَيَّ عَشْرَ مَرَّاتٍ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ مِائَةَ مَرَّةٍ وَمَنْ صَلَّى عَلَيَّ مِائَةَ مَرَّةٍ كَتَبَ اللهُ بَيْنَ عَيْنَيْهِ بَرَاءَةً مِنَ الْنِّفَاقِ وَبَرَاءَةً مِنَ الْنَّارِ، وَأَسْكَنَهُ اللهُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ مَعَ الْشُّهَدَاءِ"

(رواہ الطبرانی : عن حمید إلا عبد العزیز بن قیس تفرد به إبراهيم بن سالم ص 188، 7235)

حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ۔ جو مجھ پر ایک بار درود شریف پڑھے اللہ تعالیٰ اس پر دس رحمتیں نازل فرماتا ہے اور جو دس بار درود شریف پڑھے اللہ تعالیٰ اس پر سو رحمتیں نازل فرماتا ہے اور جو مجھ پر سو بار درود شریف پڑھے اللہ تعالیٰ اس کی دونوں آنکھوں کے درمیان لکھ دیتا ہے کہ یہ بندہ نفاق اور دوزخ کی آگ سے بری ہے اور قیامت کے دن اسے شہیدوں کے ساتھ رکھے گا۔

# حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم (۵)

عَنْ أَبِيْ طَلْحَةَ : (( أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ جَاءَ ذَاتَ يَوْمٍ وَالْبُشْرَىٰ فِيْ وَجْهِهِ ، فَقُلْنَا : إِنَّا لَنَرَىٰ الْبُشْرَىٰ فِيْ وَجْهِكَ ، فَقَالَ : إِنَّهُ أَتَانِيْ الْمَلَكُ فَقَالَ : يَا مُحَمَّدُ إِنَّ رَبَّكَ يَقُوْلُ : أَمَا يُرْضِيْكَ أَنَّهُ لَا يُصَلِّيْ عَلَيْكَ أَحَدٌ إِلَّا صَلَّيْتُ عَلَيْهِ عَشْرًا ، وَلَا يُسَلِّمُ عَلَيْكَ أَحَدٌ إِلَّا سَلَّمْتُ عَلَيْهِ عَشْرًا ، قُلْتُ : بَلٰى ))

رواہ النسائی فی السھو باب فضل التسلیم علی النبی (1366) ، واحمد (15769) ، والدارمی فی الرقاق (2654) ، وحسنہ الالبانی فی صحیح النسائی (44/3) والحدیث رواہ النسائی فی الکبری، والطبرانی فی الکبیر.

حضرت ابو طلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے ۔ کہ ایک دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم صحابہ رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کے پاس اس انداز میں تشریف لائے ۔ کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا چہرہ بہت ہشاش بشاش تھا۔ حضرت ابو طلحہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ۔ میں نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے اتنی خوشی کا سبب دریافت کیا ۔ تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ میں کیوں نہ خوش ہوں کہ ابھی ابھی میرے پاس حضرت جبرائیل علیہ السلام تشریف لائے تھے ۔ انہوں نے کہا کہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں۔ کہ

اے محبوب کیا آپ (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) اس بات پر راضی نہیں کہ آپ (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کا کوئی امّتی آپ (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) پر ایک بار درود بھیجے تو میں اور میرے فرشتے اس پر دس رحمتیں بھیجیں اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر ایک بار سلام پڑھے تو میں اس پر دس بار سلام بھیجوں اور میں اس کے دس گناہ مٹادوں اور اس کے لیے دس نیکیاں لکھ دوں۔



# حديث نبوی ﷺ (٦)

عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ عَوْفٍ قَالَ : كَانَ لَا يُفَارِقُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ، مِنَّا خَمْسَةٌ أَوْ أَرْبَعَةٌ مِنْ أَصْحَابِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِمَا يَنُوْبُهُ مِنْ حَوَائِجِهِ بِاللَّيْلِ وَالنَّهَارِ ، قَالَ : فَجِئْتُهُ وَقَدْ خَرَجَ ، فَاتَّبَعْتُهُ ، فَدَخَلَ حَائِطًا مِنْ حِيْطَانِ الْأَسْوَافِ ، فَصَلَّى ، فَسَجَدَ فَأَطَالَ ، السُّجُوْدَ ، وَقُلْتُ : قَبَضَ اللّٰهُ رُوْحَهُ ، قَالَ : فَرَفَعَ رَأْسَهُ فَدَعَانِيْ ، فَقَالَ : " مَا لَكَ ؟ " ، فَقُلْتُ : يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ، أَطَلْتَ السُّجُوْدَ ، قُلْتُ : قَبَضَ اللّٰهُ رَوْحَ رَسُوْلِهِ لَا أَرَاهُ أَبَدًا ، قَالَ : " سَجَدْتُ شُكْرًا لِرَبِّيْ فِيْمَا أَبْلَانِيْ فِيْ أُمَّتِيْ ، مَنْ صَلَّى عَلَيَّ صَلَاةً مِنْ أُمَّتِيْ كُتِبَ لَهُ عَشْرُ حَسَنَاتٍ وَمُحِيَ عَنْهُ عَشْرُ سَيِّئَاتٍ " . » لفظ أبي يعلى ، ولفظ ابن أبي الدنيا (( مَنْ صَلَّى عَلَيَّ صَلَاةً ، صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ عَشْرًا ))

رواہ ابو یعلی فی مسندہ (824) ، وابن ابی الدنیا، وصححہ الالبانی فی صحیح الترغیب (290/2) .

حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ ہم صحابہ کرام (رضوان اللہ علیہم اجمعین) دن رات رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ رہتے تھے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے جدا نہیں ہوتے تھے تاکہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ضروریات میں خدمت کی جائے۔ایک دن نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اپنے گھر سے باہر تشریف لائے تو میں بھی ان کے پیچھے ہو لیا نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ایک باغ میں تشریف لے گئے وہاں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نماز پڑھی اور سر سجدے میں رکھا اور سجدہ اتنا لمبا کیا کہ میں رونے لگ گیا اور یہ خیال کیا کہ اللہ تعالیٰ نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی رُوح مُبارکہ کو قبض فرما لیا ہے ۔ پھر جب آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنا سر مُبارک اُٹھایا اور مجھے بُلا کر فرمایا تجھے کیا ہُوا ہے؟ میں نے عرض کیا یا رُسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اتنا لمبا سجدہ کیا کہ میں نے خیال کیا کہ اللہ تعالیٰ نے اَپنے رسُولِ کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی رُوح مُبارکہ کو قبض فرمالیا ۔اب میں حُضوراکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو کبھی نہیں دیکھ سکوں گا۔ تو رسُولِ کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا مُجھ پر میرے رَبِ کریم نے انعام کیا تو میں نے سجدۂ شکرادا کیا ہے۔ انعام یہ ہے کہ میری اُمّت میں سے جو کوئی مجھ پر ایک بار درود شریف پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس کے لیے دَس نیکیاں لکھ دے گا اور اس کے دَس گناہ مٹا دے گا۔

## حدیث نبوی ﷺ (۷)

وَعَنْ أَبِي الدَّرْدَاءِ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: ((مَنْ صَلَّى عَلَيَّ حِيْنَ يُصْبِحُ عَشْرًا، وَحِيْنَ يُمْسِي عَشْرًا، أَدْرَكَتْهُ شَفَاعَتِيْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ)).

إخرجه ابن إبی عاصم فی ((الصلاة علی النبی صلی الله علیه وسلم)) (61)، والطبرانی فی ((الکبیر))، کما فی ((جلاء الأفهام)) لابن القیم (ص127، 418)، وحسنه الألبانی فی صحیح الجامع (6357) .

حضرت ابو درداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا۔ جو شخص صبح کے وقت مجھ پر دس بار درود بھیجے اور پھر شام کے وقت بھی دس بار درود بھیجے قیامت کے دن اس کے لیے میری شفاعت ہو گی۔



# حدیث نبوی ﷺ (۸)

عَنْ أَنَسٍ ، قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ، صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ : " إِذَا صَلَّيْتُمْ عَلَى الْمُرْسَلِيْنَ فَصَلُّوْا عَلَيَّ مَعَهُمْ ، فَإِنِّيْ رَسُوْلٌ مِنَ الْمُرْسَلِيْنَ " . (الدیلمی) (رواہ ابن إبي عاصم، وإسنادہ حسن جید، لکنہ مرسل)

حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے۔کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا۔جب تم رسولوں پر درود شریف بھیجو تو ان کے ساتھ مجھ پر بھی درود شریف بھیجو کہ میں بھی رسولوں میں سے ایک رسول ہوں۔



# حدیث نبوی ﷺ (۹)

عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ

: ((أَوْلَى النَّاسِ بِيْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ أَكْثَرُهُمْ عَلَيَّ صَلَاةً))

رواہ الترمذی فی الصلاۃ باب فضل الصلاۃ علی النبی ρ (446) ، وابن حبان ، وحسنہ الألبانی فی صحیح الترغیب(1668)

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہیں " رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا قیامت کے دن لوگوں میں سے میرے زیادہ قریب وہ ہوگا۔ جس نے دنیا میں مجھ پر درود شریف زیادہ پڑھا ہوگا۔



# حديث نبوی ﷺ (۱۰)

عن أُبَيِّ بْنِ كَعْبٍ رِضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ : (( كَانَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا ذَهَبَ ثُلُثَا اللَّيْلِ قَامَ فَقَالَ : يَا أَيُّهَا النَّاسُ اذْكُرُوْا اللهَ ، اذْكُرُوْا اللهَ ، جَاءَتِ الرَّاجِفَةُ ، تَتْبَعُهَا الرَّادِفَةُ ، جَاءَ الْمَوْتُ بِمَا فِيْهِ جَاءَ الْمَوْتُ بِمَا فِيْهِ ، قَالَ أُبَيٌّ قُلْتُ : يَا رَسُوْلَ اللهِ إِنِّيْ أُكْثِرُ الصَّلَاةَ عَلَيْكَ ، فَكَمْ أَجْعَلُ لَكَ مِنْ صَلَاتِيْ ؟ فَقَالَ : مَا شِئْتَ ، قُلْتُ : الرُّبُعَ ؟ قَالَ : مَا شِئْتَ ، فَإِنْ زِدْتَ فَهُوَ خَيْرٌ لَكَ ، قُلْتُ : النِّصْفَ ؟ قَالَ : مَا شِئْتَ ، فَإِنْ زِدْتَ فَهُوَ خَيْرٌ لَكَ ، قُلْتُ : فَالثُّلُثَيْنِ ؟ قَالَ : مَا شِئْتَ ، فَإِنْ زِدْتَ فَهُوَ خَيْرٌ لَكَ ، قُلْتُ : أَجْعَلُ لَكَ صَلَاتِيْ كُلَّهَا ؟ قَالَ : إِذًا تُكْفَى هَمَّكَ ، وَيُغْفَرُ لَكَ ذَنْبُكَ ))

رواہ الترمذی فی صفۃ القیامۃ باب والرقائق (2381) وقال : ہذا حدیث حسن صحیح ، والحاکم وصححہ ، وقال المنذری : إسنادہ جید، وحسنہ الالبانی فی صحیح الترمذی (1999) .

حضرت ابی بن کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں۔ کہ میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر تھا ۔اور میں نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت اقدس میں عرض کی ۔ یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر کثرت سے درود پڑھنا چاہتا ہوں۔تو میں کتنا درود پڑھوں ۔آپ سرکار دوعالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جتنا چاہے پڑھ لیا کر۔ میں نے عرض کی۔ اپنی فرصت کا چوتھا حصہ پڑھ لیا کروں۔ توآپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جتنا چاہے پڑھ لیا کر۔اور اس سے بھی زیادہ پڑھے تو تیرے لئے بہتر ہے۔ میں نے عرض کی۔ کہ اگر زیادہ میں بہتری ہے ۔تو میں وظائف کا آدھا وقت درود میں لگا دیا کروں گا ۔آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا۔ تیری مرضی اور اگر تو اس سے بھی زیادہ پڑھے تو تیرے لئے بہتر ہے۔ میں نے عرض کیا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم وظائف کے وقت میں سے دوتہائی میں درود شریف پڑھ لیا کروں۔آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ۔تیری مرضی اور اگر تو اس سے بھی زیادہ پڑھے تو تمہارے لئے بہتر ہے ۔ میں نے عرض کیا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں پھر سارے وقت میں درود شریف ہی پڑھ لیا کروں گا۔توآپ صلی اللہ علیہ

وآلہ وسلم نے فرمایا۔کہ اگر تو ایسا کرے گا۔تو تیرے سارے کام سنور جائیں گے۔ اور تمہارے سب گناہ معاف کردیئے جائیں گے.

صلوا بـنا في الليل والنهار

على النبي الصادق المختار

أسرى به الرحمان في جنح الدجى

قد جاء في القرآن والآثار

الهاشمي المصطفى خير الورى

الطائع الأواب للجبار

صلوا على المبعوث يا أهل النهى

من جاء بالتنزيل والأخبار



# حدیث نبوی ﷺ (۱۱)

عَنْ أَوْسِ بْنِ أَوْسٍ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ : (إِنَّ مِنْ أَفْضَلِ أَيَّامِكُمْ يَوْمَ الْجُمُعَةِ ، فِيْهِ خُلِقَ آدَمُ ، وَفِيْهِ قُبِضَ ، وَفِيْهِ النَّفْخَةُ ، وَفِيْهِ الصَّعْقَةُ ، فَأَكْثِرُوْا عَلَيَّ مِنَ الصَّلَاةِ فِيْهِ فَإِنَّ صَلَاتَكُمْ مَعْرُوْضَةٌ عَلَيَّ ، قَالُوْا : يَا رَسُوْلَ اللهِ وَكَيْفَ تُعْرَضُ صَلَاتُنَا عَلَيْكَ وَقَدْ أَرِمْتَ ؟ يَقُوْلُوْنَ بَلِيْتَ ، فَقَالَ : إِنَّ اللهَ عَزَّ وَجَلَّ حَرَّمَ عَلَى الْأَرْضِ أَجْسَادَ الْأَنْبِيَاءِ )

رواہ ابو داود فی الصلاۃ باب فضل یوم الجمعۃ (883) وصححہ الالبانی، والنسائی فی الجمعۃ (1357) ، وابن ماجہ فی الجنائز (1626) ، واحمد (15575) ، والدارمی (1625) .

حضرت اوس بن اوس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا۔ تمہارے دنوں میں افضل ترین دن جمعہ کا ہے۔اسی دن حضرت آدم علیہ السّلام کی پیدائش ہوئی۔اسی دن ان کا وصال ہوا۔ اسی دن صور پھونکا جائے گا۔ اسی دن اٹھائے جائیں گے۔اس دن مجھ پر کثرت سے درود پڑھو۔ تمہارا درود ہم پر پیش کیا جائے گا

۔حضرات صحابہ رضوان اللہ علیہم نے پوچھا۔اے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہمارا درود آپ پر بعد از وصال کس طرح پیش کیا جائے گا۔جبکہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا جسم بوسیدہ ہو چکا ہو گا۔توآپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا۔کہ اللہ تعالیٰ نے زمین پر حرام کر دیا ہے کہ وہ انبیاء کرام کے اجسام کو کھائے۔ (الترغیب والترہیب)



# حدیث نبوی ﷺ (۱۲)

عَنْ أَبِي الدَّرْدَاءِ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: " أَكْثِرُوا الصَّلَاةَ عَلَيَّ يَوْمَ الْجُمُعَةِ فَإِنَّهُ مَشْهُوْدٌ تَشْهَدُهُ الْمَلَائِكَةُ، وَإِنَّ أَحَدًا لَنْ يُصَلِّيَ عَلَيَّ إِلَّا عُرِضَتْ عَلَيَّ صَلَاتُهُ حَتَّىٰ يَفْرُغَ مِنْهَا، قَالَ:قُلْتُ: وَبَعْدَ الْمَوْتِ ؟! قَالَ: وَبَعْدَ الْمَوْتِ، إِنَّ اللهَ حَرَّمَ عَلَى الْأَرْضِ أَنْ تَأْكُلَ أَجْسَادَ الْأَنْبِيَاءِ. فَنَبِيُّ اللهِ حَيٌّ يُرْزَقُ.

إخرجه ابن ماجه عن إبي الدرداء رضی الله عنه ورجال ثقات لكنه منقطع إی غير متصل الإسناد وإخرجه الطبرانی بلفظ قريب من ہذا (الترغيب والترہيب)

حضرت ابودرداء رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ رسول مکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا۔ہر جمعہ کے دن مجھ پر کثرت سے درود پڑھا کرو۔یہ یوم مشہود ہے۔اور اس میں ملائکہ حاضر ہوتے ہیں۔ اور تم میں سے جو مجھ پر درود پڑھتا ہے۔وہ مجھ پر پیش کیا جاتا ہے۔یہاں تک کہ وہ اس سے فارغ ہو جائے۔ حضرت ابودرداء رضی اللہ عنہ نے پوچھا موت کے بعد بھی۔ رسول مکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے زمین پر حرام کردیا ہے کہ وہ انبیاء کرام کے اجسام کو کھائے۔

# حدیث نبوی ﷺ (۱۳)

عَنْ عَمَّارِ بْنِ يَاسِرٍ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ ، قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ:

(( إِنَّ لِلّٰهِ تَبَارَكَ وَتَعَالٰى مَلَكاً أَعْطَاهُ أَسْمَاعَ الْخَلَائِقِ كُلِّهَا ، فَهُوَ قَائِمٌ عَلٰى قَبْرِيْ إِذَا مِتُّ إِلَى يَوْمِ الْقِيَامَةِ ، فَلَيْسَ أَحَدٌ مِنْ أُمَّتِيْ يُصَلِّيْ عَلَيَّ صَلَاةً إِلاَّ سَمَّاهُ بِاسْمِهِ وَاسْمِ أَبِيْهِ ، قَالَ : يَا مُحَمَّدُ ! صَلَّى عَلَيْكَ فُلَانُ بْنُ فُلَانٍ كَذَا وَكَذَا ، قَالَ : فَيُصَلِّيْ الرَّبُّ تَبَارَكَ وَتَعَالٰى عَلَى ذٰلِكَ الرَّجُلِ ، بِكُلِّ وَاحِدَةٍ عَشْراً )) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ.

رواہ ابو الشیخ بان حیان، والطبرانی فی الکبیر بنحوہ، وصححہ الألبانی فی صحیح الترغیب (293/2) .

حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ سرکار دو عالم حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا۔ بے شک اللہ تعالیٰ کا ایک فرشتہ ہے جس کو اللہ تعالیٰ نے تمام

مخلوق کی آواز سننے کی طاقت دی ہے۔ میری وفات کے وقت سے وہ فرشتہ میری قبر پر کھڑا رہے گا۔ جو بھی شخص مجھ پر درود شریف بھیجے گا۔ وہ فرشتہ عرض کرے گا۔ یا محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم! آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر فلاں ابن فلاں نے درود شریف بھیجا ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ اس آدمی پر ایک درود کے بدلے دس رحمتیں نازل فرماتا ہے۔



## حدیث نبوی ﷺ (۱۴)

مَنْ صَلَّى عَلَيَّ فِي كُلِّ يَوْمِ جُمُعَةٍ أَرْبَعِيْنَ مَرَّةً ؛ مَحَا اللّٰهُ عَنْهُ ذُنُوْبَ أَرْبَعِيْنَ سَنَةً ، وَمَنْ صَلَّى عَلَيَّ مَرَّةً وَاحِدَةً فَتُقُبِّلَتْ مِنْهُ مَحَا اللّٰهُ عَنْهُ ذُنُوْبَ ثَمَانِيْنَ سَنَةً ، ] رواہ ابوالشیخ والتیمی عن انس بن مالک رضی اللہ عنہ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے۔ کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا " جو شخص ہر جمعہ کے دن مجھ پر چالیس مرتبہ درود بھیجے۔اللہ تعالیٰ اس کے چالیس برس کے گناہ مٹادیتا ہے۔ اور جو شخص مجھ پر ایک مرتبہ درود شریف بھیجے اور وہ قبول ہو جائے اللہ تعالیٰ اس کے اسی برس کے گناہ مٹادیتا ہے "



# حدیث نبوی ﷺ (۱۵)

عَنْ أَنَسٍ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ : ( أَكْثِرُوْا الصَّلَاةَ عَلَيَّ يَوْمَ الْجُمُعَةِ وَلَيْلَةَ الْجُمُعَةِ ؛ فَمَنْ صَلَّى عَلَيَّ صَلَاةً صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ عَشْرًا۔

رواہ البیہقی فی فضائل الأوقات عن إنس رضی اللہ عنہ. البیہقی فی " سننہ " (5994)

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے۔ کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا " مجھ پر جمعہ اور جمعتہ المبارک کی رات کو کثرت سے درود شریف بھیجا کرو ۔ بے شک جو شخص مجھ پر ایک مرتبہ درود بھیجے اللہ تعالیٰ اس پر دس مرتبہ رحمت نازل فرماتا ہے۔"



# حدیث نبوی ﷺ (١٦)

أَكْثِرُوا مِنَ الصَّلَاةِ عَلَيَّ يَوْمَ الْجُمُعَةِ فَإِنَّهُ أَتَانِي جِبْرِيلُ آنِفاً عَنْ رَبِّهِ عَزَّ وَجَلَّ فَقَالَ مَا عَلَى الْأَرْضِ مِنْ مُسْلِمٍ يُصَلِّي عَلَيْكَ مَرَّةً وَاحِدَةً إِلَّا صَلَّيْتُ أَنَا وَمَلَائِكَتِي عَلَيْهِ عَشْرًا }

رواہ الطبرانی وغیرہ عن إنس رضی اللہ عنہ الراوی: إنس بن مالک المحدث: الألبانی - المصدر: صحیح الترغیب - الصفحۃ أو الرقم: 1662 خلاصۃ الدرجۃ: حسن لغیرہ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے۔ کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ۔ مجھ پر جمعتہ المبارک کے دن کثرت سے درود شریف بھیجا کرو، حضرت جبریل علیہ السّلام ابھی ابھی میرے پاس میرے رب کریم کا پیغام لائے تھے کہ روئے زمین پر جو بھی مسلمان آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر ایک مرتبہ درود شریف بھیجے، میں اور میرے فرشتے اس پر دس مرتبہ رحمت بھیجتے ہیں۔



# حدیث نبوی ﷺ (۱۷)

عَنْ عَلِيِّ بْنِ أَبِيْ طَالِبٍ ، قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ : " مَنْ صَلَّى عَلَيَّ يَوْمَ الْجُمُعَةِ مِائَةَ مَرَّةٍ جَاءَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ وَمَعَهُ نُوْرٌ ، لَوْ قُسِّمَ ذَلِكَ النُّوْرَ بَيْنَ الْخَلْقِ كُلِّهِمْ لَوَسِعَهُمْ " .

الراوی: علی بن ابی طالب المحدث: السخاوی - المصدر: القول البدیع - الصفحۃ او الرقم: 283خلاصۃ الدرجۃ: سندہ ضعیف ( حلیۃ الأولیاء لأبی نعیم: رقم الحدیث: 11526)

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے۔ کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جو جمعۃ المبارک کے دن سو مرتبہ درود پڑھے گا۔ وہ قیامت کے دن اس قدر نور کے ساتھ آئے گا کہ اس کا نور تمام مخلوق کو تقسیم کر دیا جائے تو کافی ہو جائے گا۔



# حدیث نبوی ﷺ (۱۸)

عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ ، خَادِمِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ، قَالَ : قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ : " إِنَّ أَقْرَبَكُمْ مِنِّي يَوْمَ الْقِيَامَةِ فِي كُلِّ مَوْطِنٍ أَكْثَرُكُمْ عَلَيَّ صَلَاةً فِي الدُّنْيَا مَنْ صَلَّى عَلَيَّ فِي يَوْمِ الْجُمُعَةِ وَلَيْلَةِ الْجُمُعَةِ مِائَةَ مَرَّةٍ ، قَضَى اللهُ لَهُ مِائَةَ حَاجَةٍ ، سَبْعِينَ مِنْ حَوَائِجِ الْآخِرَةِ ، وَثَلَاثِينَ مِنْ حَوَائِجِ الدُّنْيَا ، ثُمَّ يُوَكِّلُ اللهُ بِذَلِكَ مَلَكًا يُدْخِلُهُ فِي قَبْرِي كَمَا يُدْخِلُ عَلَيْكُمُ الْهَدَايَا ، يُخْبِرُنِي مَنْ صَلَّى عَلَيَّ بِاسْمِهِ وَنَسَبِهِ إِلَى عَشِيرَتِهِ ، فَأُثْبِتُهُ عِنْدِي فِي صَحِيفَةٍ بَيْضَاءَ . "

(شعب الایمان للبیہقی رقم الحدیث: 2780 جمع الجوامع 4526، کنزالعمال 733، الدرالمنثور ص 912 جلد 5، ابن عساکر ، الحاوی الفتاوی ص 522 ج 2)

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ۔ نے فرمایا " جو شخص مجھ پر جمعرات اور جمعتہ المبارک کو سو مرتبہ درود شریف بھیجے ، اللہ تعالیٰ اس کی سو حاجتیں پوری فرمائے گا۔ ستر آخرت کی اور تیس دنیا کی اور اللہ تبارک و تعالیٰ ایک فرشتہ مقرر فرمادیتے ہیں جو اس ( درود شریف) کو میری قبر میں داخل کرتا ہے جیسے تمہارے پاس تحفے بھیجے جاتے ہیں۔ جس شخص نے بھی مجھ پر درود پڑھا وہ (فرشتہ) مجھ اس کے نسب اور قبیلہ کی اطلاع کرتا ہے تو میں اس (نام ونسب مع قبیلہ) کو سفید صحیفہ میں لکھ دیتا ہوں۔



## حدیث نبوی ﷺ (١٩)

وروٰه البيهقي من حديث أَبِيْ أُمَامَة رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ : أَكْثِرُوْا عَلَيَّ مِنَ الصَّلَاةِ فِيْ كُلِّ يَوْمِ جُمُعَةٍ ؛ فَإِنَّ صَلَاةَ أُمَّتِيْ تُعْرَضُ عَلَيَّ فِيْ كُلِّ يَوْمِ جُمُعَةٍ ، فَمَنْ كَانَ أَكْثَرَهُمْ عَلَيَّ صَلَاةً كَانَ أَقْرَبَهُمْ مِنِّيْ مَنْزِلَةً .

(الراوی: ابو امامة الباهلی المحدث: الألبانی - المصدر: صحیح الترغیب - الصفحة او الرقم: 1673 خلاصة الدرجة: حسن لغیره)

حضرت ابی امامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا "ہر جمعہ کو مجھ پر کثرت سے درود شریف بھیجو، بے شک ہر جمعہ کو میری امّت کا درود شریف مجھ پر پیش کیا جاتا ہے۔ جو مجھ پر سب سے زیادہ درود شریف بھیجے گا اس کا مقام سب سے زیادہ میرے قریب ہوگا۔"

يَا رَبِّ صَلِّ عَلَى النَّبِيِّ وَآلِهِ     يَا رَبِّ عَطِّرْ بِالصَّلَاةِ لِسَانِيْ

وَأَزِلْ بِهَا هَمِّيْ وفَرِّجْ كُرْبَتِيْ     حَـرِّمْ بِهَا جَسَدِيْ عَلَى النِّيْرَانِ

# حدیث نبوی ﷺ (۲۰)

عَنِ الْبَرَاءِ بْنِ عَازِبٍ ، أَنَّ النَّبِيَّ ، صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ، قَالَ : " مَنْ صَلَّى عَلَيَّ كَتَبَ اللهُ ، عَزَّ وَجَلَّ ، لَهُ بِهَا عَشْرَ حَسَنَاتٍ ، وَمَحَا عَنْهُ بِهَا عَشْرَ سَيِّئَاتٍ ، وَرَفَعَهُ بِهَا عَشْرَ دَرَجَاتٍ ، وَكُنَّ بِهِ عَدْلَ عِتْقِ عَشْرِ رِقَابٍ " .

"الصلاۃ علی النبی - صلّی اللہ علیہ وسلّم" لابن إبی عاصم (ص: 43) رقم (52)

حضرت براء بن عازب رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ نبیِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جِس نے مجھ پر ایک بار دُرود شریف پڑھا اللہ تعالیٰ اُس کے لیے اس کے بدلے دس نیکیاں لکھ دیتا ہے اور اس دُرود شریف کے بدلے اس کے دَس گناہ مٹا دیتا ہے اور اس کے دس درجے بلند کرتا ہے اور یہ دس غلام آزاد کرنے کے برابر ہے



# حدیث نبوی ﷺ (۲۱)

عَنْ أَبِيْ مَسْعُوْدٍ الأَنْصَارِيّ , رَضِيَ اللهُ عَنْهُ , عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّهُ قَالَ " : أَكْثِرُوْا الصَّلَاةَ عَلَيَّ فِيْ يَوْمِ الْجُمُعَةِ , فَإِنَّهُ لَيْسَ يُصَلِّيْ عَلَيَّ أَحَدٌ يَوْمَ الْجُمُعَةِ إِلَّا عُرِضَتْ عَلَيَّ صَلَاتُهُ"

(حیاۃ الأنبیاء فی قبورہم للبیہقی رقم الحدیث: 11)

حضرت ابن مسعود الانصاری رضی اللہ عنہ سے مروی ہے۔ کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ۔ نے فرمایا " مجھ پر ہر جمعہ کے روز کثرت سے درود شریف بھیجا کرو، بے شک جو شخص مجھ پر جمعتہ المبارک کے دن درود شریف بھیجے، اس کا درود میرے سامنے پیش کیا جاتا ہے۔ "



# حدیث نبوی ﷺ (۲۲)

عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ ، قَالَ : قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ " :أَكْثِرُوا مِنَ الصَّلَاةِ عَلَيَّ يَوْمَ الْجُمُعَةِ ، فَإِنَّ صَلَاتَكُمْ تُعْرَضُ عَلَيَّ "

(ابن عدی فی الکامل والطبرانی والتیمی فی الترغیب وله طریق آخر اخرجه القطیعی فی جزء الالف دینار والبیہقی فی فضائل الأوقات)

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے۔ کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ۔ " مجھ پر ہر جمعہ کے روز کثرت سے درود شریف بھیجا کرو کیونکہ تمہارا درود میرے سامنے پیش کیا جاتا ہے



## حدیثِ نبوی ﷺ (۲۳)

قَالَ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِأَبِي كَاهِلٍ الصَّحَابِيِّ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ يَا أَبَا كَاهِلٍ مَنْ صَلَّى عَلَيَّ كُلَّ يَوْمٍ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ وَكُلَّ لَيْلَةٍ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ حُبّاً لِي وَشَوْقاً إِلَيَّ كَانَ حَقّاً عَلَى اللهِ أَنْ يَغْفِرَ لَهُ ذُنُوبَهُ تِلْكَ اللَّيْلَةَ وَذَلِكَ الْيَوْمَ.

( "الصلاة على النبي - صلَّى الله عليه وسلَّم" لابن أبي عاصم (ص: 48-49) رقم (62). المعجم الكبير رقم ۹۲۸)

سیّدنا ابُوکاہل رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اے ابُو کاہل جو شخص مُجھ پر ہر دن اور ہر رات کو تین تین مرتبہ میری محبّت اور میری طرف شوق کی وجہ سے درُود شریف پڑھے تو اللہ تعالیٰ پر اس کا حق ہے کہ اللہ تعالیٰ اس کے اُس دِن اور رات کے گناہ بخش دے.



# حدیثِ نبوی ﷺ (۲۴)

عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ "مَا مِنْ أَحَدٍ يُسَلِّمُ عَلَيَّ إِلَّا رَدَّ اللهُ عَلَيَّ رُوْحِيْ حَتَّى أَرُدَّ عَلَيْهِ السَّلَامَ"

(رواہ ابو داؤد: 2041، البیہقی فی سننہ الکبریٰ: 10050، احمد فی مسندہ: 10827 )

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ سرور کائنات فخر موجودات نبی مکرم کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ۔جب کوئی مجھ پر سلام بھیجتا ہے۔ اللہ تعالیٰ میری روح لوٹا دیتے ہیں۔ میں اس کے سلام کا جواب دیتا ہوں۔



# حدیثِ نبوی ﷺ (۲۵)

عَن فَضَالَةَ بْنَ عُبَيْدٍ يَقُوْلُ سَمِعَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَجُلًا يَدْعُوْ فِيْ صَلَاتِهِ فَلَمْ يُصَلِّ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: "عَجِلَ هٰذَا" ثُمَّ دَعَاهُ فَقَالَ لَهُ أَوْ لِغَيْرِهِ: "إِذَا صَلَّى أَحَدُكُمْ فَلْيَبْدَأْ بِتَحْمِيْدِ اللهِ وَالثَّنَاءِ عَلَيْهِ ثُمَّ لْيُصَلِّ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ لْيَدْعُ بَعْدُ بِمَا شَاءَ"

(رواہ الترمذی، سنن ابوداود : كِتَابُ الْوِتْرِ: رقم الحديث: 1268 واحمد و مشکوۃ شریف)

حضرت فضالہ بن عبیدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہیں کہ ایک دن جب کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تشریف فرماتھے تو ایک شخص آیا اور اس نے نماز پڑھی۔ پھر اس نے دعامانگنا شروع کی۔ یا اللہ مجھے بخش دے اور مجھ پر رحم فرما۔ یہ سن کر نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ اے نمازی تو نے جلدی کی ہے۔ لہٰذا جب تو نماز پڑھے۔ تو اس کے بعد پہلے اللہ تعالیٰ کی حمد وثنا کیا کر پھر مجھ پر درود پڑھا کر پھر دعامانگا کر۔ پھر ایک اور نمازی آیا۔ اس نے نماز پڑھ کر اللہ تعالیٰ کی حمد وثنا کی اور پھر حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود شریف پڑھا تو اس پر نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا۔ اے نمازی تو جو دعامانگے گا وہ قبول ہو گی۔

## حدیثِ نبوی ﷺ (٢٦)

عَنْ عَبْدِ اللهِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

"إِنَّ لِلّٰهِ مَلَائِكَةً سَيَّاحِيْنَ فِي الْأَرْضِ يُبَلِّغُوْنِيْ مِنْ أُمَّتِيْ السَّلَامَ"

(النسائی ،والحاکم 421/2 وصححہ الألبانی فی صحیح النسائی 1/)274 (إحمد والدارمی مسند إبی ہریرۃ، برقم 7376.) رواہ النسائی (1282) وصححہ الألبانی فی " صحیح الترغیب " (1664)

حضرت عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا بے شک اللہ کے سیاح فرشتے ہیں زمین پر جو میری امت کا سلام لاتے ہیں .

| | |
|---|---|
| صلوا على خير الأنام محمد | إن الصلاة عليه نور يعقد |
| من كان صلى عليه قائما يغفر له | قبل القعود وللمتاب يجدد |
| وكذاك إن صلى عليه قاعدا | يغفر له قبل القيام ويرشد |



# حدیثِ نبوی ﷺ (۲۷)

عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ , قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ : " إِنَّ لِلّٰهِ مَلائِكَةً سَيَّاحِيْنَ فِي الْأَرْضِ يُبَلِّغُوْنِيْ مِنْ أُمَّتِيْ , فُلَانٌ سَلَّمَ عَلَيْكَ , وَيُصَلِّيْ عَلَيْكَ , فُلَانٌ يُصَلِّيْ عَلَيْكَ وَسَلَّمَ عَلَيْكَ "

(الکامل فی ضعفاء الرجال رقم الحدیث: 3291 )

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا بے شک اللہ کے سیاح فرشتے ہیں زمین پر جو میری امت کا سلام لاتے ہیں کہ فلاں نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر سلام اور درود بھیجا ہے اور فلاں نے آپ پر درود اور سلام بھیجا ہے۔



# حدیثِ نبوی ﷺ (۲۸)

عَنْ أُبِيْ بَكْرِ الصِدِّيْق رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ:(( مَنْ صَلَّى عَلَيَّ كُنْتُ شَفِيْعَهُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ)).

الحديث قال السخاوی فی "القول البديع" ص(120): رواه إبو حفص ابن شاہين فی "الترغيب" له وفی غيره وابن بشكوال من طريقه، ابن القيم رحمه الله "جلاء الافهام" ص (60)

سیّدنا صدّیقِ اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ مَیں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے سُنا ہے جو مُجھ پر درُود شریف پڑھے میں اس کا قیامت کے دن شفیع بنوں گا.



## حدیثِ نبوی ﷺ (۲۹)

عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللهُ تَبَارَكَ وَتَعَالٰى عَنْهُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: صَلُّوْا عَلَيَّ فَإِنَّ صَلَاتَكُمْ عَلَيَّ زَكَاةٌ لَكُمْ ، قَالَ: وَاسْأَلُوْا اللهِ تَعَالٰى لِيَ الْوَسِيْلَةَ

قَالَ: فَإِمَّا حَدَّثَنَا وَإِمَّا سَأَلْنَاهُ قَالَ: - الْوَسِيْلَةَ أَعْلٰى دَرَجَةٍ فِي الْجَنَّةِ لَا يَنَالُهَا إِلَّا رَجُلٌ وَاحِدٌ وَأَنَا أَرْجُوْ أَنْ أَكُوْنَ ذٰلِكَ الرَّجُلَ -

(مسند اِحمد) : 3/ 52- 53، حدیث رقم (8552) من مسند اِبی ہریرۃ رضی اللّٰہ تبارک وتعالی عنہ.

سیّدنا حضرت ابوہریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ مَیں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ مجھ پر کثرت کے ساتھ درود شریف بھیجا کرو کہ یہ تمہارے لئے تزکیہ ہے اور جب اللہ تعالیٰ سے سوال کرو تو وسیلہ کا سوال کرو کہ یہ جنت میں سب سے بلند درجہ ہے۔ اور یہ ایک ہی شخص کے لئے مخصوص ہے اور مجھے امید ہے کہ وہ شخص میں ہی ہوں گا۔

# حدیث نبوی ﷺ (۳۰)

عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ أَنَّهُ سَمِعَ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ: ((إِذَا سَمِعْتُمُ الْمُؤَذِّنَ فَقُوْلُوْا مِثْلَ مَا يَقُوْلُ، ثُمَّ صَلُّوْا عَلَيَّ، فَإِنَّهُ مَنْ صَلَّى عَلَيَّ صَلاَةً صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ بِهَا عَشْرًا ثُمَّ سَلُوا اللهَ لِيَ الْوَسِيْلَةَ فَإِنَّهَا مَنْزِلَةٌ فِي الْجَنَّةِ لَا تَنْبَغِيْ إِلَّا لِعَبْدٍ مِنْ عِبَادِ اللهِ، وَأَرْجُوْ أَنْ أَكُونَ أَنَا هُوَ، فَمَنْ سَأَلَ لِيَ الْوَسِيْلَةَ حَلَّتْ لَهُ الشَّفَاعَةُ))

جب تم اذان سنو تو جو موذن کہہ رہا ہو تم بھی کہو پھر مجھ پر درود بھیجو اللہ تعالیٰ تم پر ایک کے بدلے دس درود بھیجے گا پھر میرے لئے وسیلہ مانگو جو جنت کی ایک منزل ہے اور (اللہ تعالیٰ کے بندوں میں سے) ایک ہی بندہ اس کا حقدار ہے مجھے امید ہے کہ وہ بندہ میں ہوں سنو جو میرے لئے وسیلہ کی دعا کرتا ہے اس کے لئے میری شفاعت حلال ہو جاتی ہے

رواہ مسلم فی الصلاۃ باب استحباب القول مثل قول المؤذن (577) ، والترمذی فی المناقب (3547) ، والنسائی فی الأذان (671) ، وابو داود فی الصلاۃ (439) ، واحمد (6280)

# حدیث نبوی ﷺ (۳۱)

عَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللهُ تَعَالٰی عَنْهُ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ رَقِیَ الْمِنْبَرَ فَلَمَّا رَقِیَ الدَّرَجَةَ الْاُوْلٰی قَالَ آمِیْن ثُمَّ رَقِیَ الثَّانِيَةَ فَقَالَ آمِیْن ثُمَّ رَقِیَ الثَّالِثَةَ فَقَالَ آمِیْن فَقَالُوْا يَارَسُوْلَ اللهِ سَمِعْنَاكَ تَقُوْلُ آمِیْن ثَلَاثَ مَرَّاتٍ قَالَ لَمَّا رَقَیْتُ الدَّرَجَةَ الْاُوْلَى جَاءَنِیْ جِبْرَئِيْلُ (عَلَيْهِ السَّلَامُ) فَقَالَ شَقِيَ عَبْدٌ أَدْرَكَ رَمَضَانَ فَانْسَلَخَ مِنْهُ وَلَمْ يُغْفِرْلَهُ فَقُلْتُ آمِیْن ثُمَّ قَالَ شَقِيَ عَبْدٌ ذُكِرْتَ عِنْدَهُ فَلَمْ يُصَلِّ عَلَيْكَ فَقُلْتُ آمِیْن ثُمَّ قَالَ شَقِيَ عَبْدٌ أَدْرَكَ وَالِدَيْهِ أَوْ أَحَدَهُمَا فَلَمْ يُدْخِلَاهُ الْجَنَّةَ فَقُلْتُ آمِیْن.

مفہوم: حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں۔کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم منبر پر جلوہ افروز ہوئے جب نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے منبر کے پہلے درجہ پر قدم رکھا تو فرمایا آمین۔جب دوسرے پر قدم رکھا تو پھر فرمایا آمین۔ جب تیسرے پر قدم رکھا تو

پھر فرمایا ۔آمین ! صحابہ رضوان اللہ علیہم اِجمعین نے عرض کیا۔ یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تین مرتبہ آمین کہنے کا سبب کیا ہے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔ کہ اس وقت جبرائیل علیہ السلام میرے سامنے آئے تھے۔(جب پہلے درجہ پر میں نے قدم رکھا تو ) انھوں نے کہا بدبخت ہوا وہ شخص جس نے رمضان کا مبارک مہینہ پایا پھر بھی اس کی مغفرت نہ ہوئی۔ میں نے کہا آمین۔ پھر جب میں نے دوسرے درجے پر قدم رکھا تو انہوں نے کہا بدبخت ہوا وہ شخص جس کے سامنے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ذکر مبارک ہو اور وہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود نہ بھیجے۔میں نے کہا آمین۔ جب میں تیسرے درجے پر چڑھا تو انہوں نے کہا بدبخت ہوا وہ شخص جس کے سامنے اس کے والدین یا ان میں سے کوئی ایک بڑھاپے کو پائیں اور وہ اس کو جنت میں داخل نہ کرائیں (یعنی وہ ان کی خدمت کرکے جنت حاصل نہ کرسکا۔میں نے کہا آمین۔ (رواہ البخاری فی الادب المفرد)



## حدیث نبوی ﷺ (۳۲)

عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ مَا جَلَسَ قَوْمٌ مَجْلِسًا يَذْكُرُوْنَ اللهَ تَعَالٰى فِيْهِ وَلَمْ يُصَلُّوْا عَلٰى نَبِيِّهٖ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمْ اِلَّا كَانَ عَلَيْهِمْ مِنَ اللهِ تِرَةٌ يَوْمَ الْقِيَامَةِ فَإِنْ شَآءَ عَذَّبَهُمْ وَإِنْ شَآءَ غَفَرَلَهُمْ .

مفہوم : حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد نقل کرتے ہیں۔ جو قوم کسی مجلس میں بیٹھے اور اس مجلس اللہ تعالیٰ کا ذکر اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود نہ ہو۔ تو یہ مجلس ان پر قیامت کے دن ایک وبال ہو گی۔ پھر اللہ کو اختیار ہے۔ کہ ان کو معاف کر دے یا عذاب دے۔

(ابوداؤد، احمد، الطبرانی)



# حدیث نبوی ﷺ (۳۳)

عَنْ أَبِيْ سَعِيْدٍ الْخُدْرِيْ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰہُ عَلَيْہِ وَآلِہٖ وَسَلَّمَ قَالَ لَا يَجْلِسُ قَوْمٌ مَجْلِسًا لَا يُصَلُّوْنَ فِيْہِ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰہُ عَلَيْہِ وَآلِہٖ وَسَلَّمَ اِلَّا كَانَ عَلَيْهِمْ حَسْرَةٌ وَ إِنْ دَخَلُوْا اَلْجَنَّةَ لِمَا يَرَوْنَ مِنَ الثَّوَابِ.

(اِخرجہ الدینوری فی المجالسۃ، الترغیب، البیہقی)

مفہوم: حضرت اِبوسعید الخذری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا۔ کہ جس مجلس میں کچھ لوگ بیٹھیں اور اس میں اللہ جل جلالہٗ عمّ نوالہٗ کا ذکر نہ کریں اور اپنے نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود نہ بھیجیں تو یہ مجلس ان لوگوں کے لئے قیامت کے دن باعث حسرت ہو گی۔ اگرچہ ثواب کے لئے جنت میں داخل ہو جائیں۔



# حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم (۳۴)

عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَآلِہٖ وَسَلَّمَ :مَنْ نَسِیَ الصَّلَاۃَ عَلَیَّ خَطِیَٔ طَرِیْقَ الْجَنَّۃِ.

(سنن ابن ماجہ: رقم الحدیث: 898 حسن صحیح، المعجم الکبیر للطبرانی » بَابُ التَّاءِ رقم الحدیث: 12655 ، طبقات الشافعیۃ الکبری: رقم الحدیث: 105)

مفہوم: حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جو مجھ پر درود پڑھنا بھول گیا۔ وہ جنت کا راستہ بھول گیا.



# حدیث نبوی ﷺ (۳۵)

عَنْ أَبِيْ مَسْعُوْدٍ الأنصاريّ رَضِيَ اللهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ: مَنْ صَلَّى صَلَاةً لَمْ يُصَلِّ فِيْهَا عَلَيَّ و عَلٰى أَهْلِ بَيْتِيَ لَمْ تُقْبَلْ مِنْهُ.

(سنن الدار قطنی «كِتَابُ الصَّلَاةِ رقم الحديث: 1168)

مفہوم:- حضرت ابی مسعود الانصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہیں۔ کہ شافع محشر سرکار دوعالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جس نے نماز میں مجھ پر اور میرے اہل بیت پر درود شریف نہ پڑھا تو اس کی نماز بھی قبول نہ ہو گی۔



# حدیث نبوی ﷺ (۳۶)

وَعَنْ عَلِيٍّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ، قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ: (اَلْبَخِيْلُ الَّذِيْ مَنْ ذُكِرْتُ عِنْدَهٗ فَلَمْ يُصَلِّ عَلَيَّ).

مفہوم: حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا وہ شخص بخیل ہے جس کے پاس میرا ذکر کیا جائے اور وہ مجھ پر درود نہ بھیجے۔

(الترمذی: کتاب الدعوات عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم: 3546)



# حدیث نبوی ﷺ (۳۷)

عَنْ جَابِرٍ رَضِیَ اللهُ تَعَالٰی عَنْهُ قَالَ :قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّی اللهُ عَلَیْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ مَا اجْتَمَعَ قَوْمٌ ثُمَّ تَفَرَّقُوْا عَنْ غَیْرِ ذِکْرِ اللهِ عَزَّ وَ جَلَّ وَ صَلَاةٍ عَلَی النَّبِیِّ صَلَّی اللهُ عَلَیْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ اِلَّا قَامُوْا عَنْ اَنْتَنِ جِیْفَةٍ.

(رواہ الطیالسی؛البیہقی) (الدعاء للطبرانی رقم الحدیث: 1807)

مفہوم: حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جب کوئی قوم جمع ہو۔اور اس حالت میں اٹھ کر چلی جائے کہ انہوں نے نہ اللہ تعالیٰ کا ذکر کیا اور نہ ہی سرکار دوعالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود پڑھا تو وہ یوں اٹھے جیسے وہ بدبودار مردار کھا کر اٹھے۔ (العیاذ باللہ تعالیٰ)



# حدیثِ نبوی ﷺ (۳۸)

عَنْ رُوَیْفِعِ بْنِ ثَابِتٍ الْأَنْصَارِيِّ أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ "مَنْ صَلَّى عَلٰى مُحَمَّدٍ وَقَالَ اَللّٰهُمَّ أَنْزِلْهُ الْمَقْعَدَ الْمُقَرَّبَ عِنْدَكَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ وَجَبَتْ لَهُ شَفَاعَتِيْ"

حضرت رویفع ابن ثابت رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ نبی معظم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جس شخص نے یہ درود پڑھا اس کے لیے میری شفاعت واجب ہو گی۔

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ○

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ اَنْزِلْهُ الْمَنْزِلَ الْمُقَرَّبَ مِنْكَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ ۞

(مسند إحمد بن حنبل » مُسْنَدُ الْعَشَرَةِ الْمُبَشَّرِينَ بِالْجَنَّةِ، رقم الحدیث: 16647، المعجم الأوسط للطبرانی » بَابُ الْبَاءِ: رقم الحدیث: 3393)

# حدیثِ نبوی ﷺ (۳۹)

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے۔رسول معظم **صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم** نے فرمایا۔جو شخص اذان کے وقت یہ درود شریف پڑھے اس پر میری شفاعت واجب ہے۔ (القول البدیع۔طبرانی)

**بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ○**

**اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ بَلِّغْهُ دَرَجَةَ الْوَ سِیْلَةِ عِنْدَكَ وَاجْعَلْنَا فِیْ شَفَاعَتِهٖ یَوْمَ الْقِیٰمَةِ ۞**



